بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تنشیر العواطر

## ترجمہ

## تسہیل المصادر

مصنف

حضرت علامہ مولانا مفتی عبد الرشید صاحب رحمۃ اللہ علیہ

مترجم

محمد گل ریز رضا مصباحی
مدناپوری، بریلی شریف

ناشر

مصباحی لائبریری مدناپور، بہیڑی بریلی

نوٹ: تسہیل المصادر کا ترجمہ کرتے وقت مجلس برکات کی مطبوعہ کتاب کو پیش نظر رکھا گیا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | **تنشیر العواطر ترجمہ تسہیل المصادر** |
| مصنف | : | حضرت مفتی عبدالرشید خاں فتح پوری رحمۃ اللہ علیہ |
| مترجم | : | محمد گل ریز رضا مصباحی، مدناپوری، بریلی شریف |
| صفحات | : | ۳۸ |
| کمپوزنگ | : | طلبۂ جامعہ قادریہ مجیدیہ بشیر العلوم، بھوج پور |
| ناشر | : | مصباحی لائبریری، مدناپور بہیڑی، بریلی شریف |
| تعداد | : | ۱۱۰۰ |
| سال اشاعت | : | ۲۰۱۶ء |
| رابطہ نمبر | : | 9458201735،8057889427 |

## ملنے کے پتے

- حق اکیڈمی مبارک پور، اعظم گڑھ
- المجمع الاسلامی، مبارک پور، اعظم گڑھ
- برکاتی بکڈپو، اسلامیہ مارکیٹ، بریلی
- مکتبہ رحمانیہ رضویہ، درگاہِ اعلیٰ حضرت
- قادری کتاب گھر، بریلی شریف یوپی
- مکتبۃ المصطفیٰ، اسلامیہ مارکیٹ، بریلی

## اصطلاحات

**صیغہ:** لفظ کو کہتے ہیں۔
**واحد :** ایک کو۔
**جمع :** ایک سے زیادہ کو۔
**غائب:** جو سامنے موجود نہ ہو۔
**حاضر :** جو سامنے موجود ہو۔
**متکلّم :** بات کرنے والا۔
**زمانہ :** وقت کو کہتے ہیں زمانہ کی تین قسمیں ہیں۔
**ماضی :** گزرا ہوا زمانہ۔
**حال:** موجودہ زمانہ
**مستقبل:** آنے والا زمانہ۔
**فعل :** کام کو کہتے ہیں (جس سے زمانہ ظاہر ہو)

**فاعل :** کام کرنے والے کو۔
**مفعول :** جس پر فعل واقع ہو۔
**لازم:** وہ ہے جو فاعل پر پورا ہو جائے۔ جیسے زید گیا۔
**متعدّی :** وہ ہے جو فاعل اور مفعول دونوں سے مل کر پورا ہو۔ جیسے زید نے بکر کو دیا۔
**معروف :** وہ ہے جس کا کرنے والا معلوم ہو۔ جیسے زید نے پالا۔
**مجہول :** وہ ہے جس کا کرنے والا معلوم نہ ہو. جیسے زید پالا گیا۔
**مثبت :** وہ ہے جس سے ہونا یا کرنا سمجھا جائے۔ جیسے کھایا۔
**منفی :** وہ ہے جس سے نہ ہونا یا نہ کرنا سمجھا جائے۔ جیسے نہیں کھایا

## سبق(۱) مصدر کا بیان

مصدر وہ اسم ہے جس سے دوسرے لفظ بنیں. فارسی میں مصدر کے آگے دن یا تن ہوتا ہے جیسے پروردن (پالنا) گفتن (کہنا)

## سوالات وجوابات

**سوال:** گردن مصدر ہے یا نہیں اگر نہیں تو کیوں حالاں کہ آخر میں مصدر کی علامت دَن موجود ہے۔
**جواب:** گردن مصدر نہیں ہے اگر چہ اس کے آخر میں دَن موجود ہے کیوں کہ گردن اردو کا لفظ ہے۔
**سوال:** گفت میں تمام صیغوں کی علامتیں ملاؤ۔
**جواب:** گفت. گفتند. گفتی. گفتید. گفتم. گفتیم۔
**سوال:** خوردَم کیا صیغہ ہے۔
**جواب:** واحد متکلّم کا۔
**سوال:** جمع حاضر کی علامت بتاؤ۔
**جواب:** ید۔
**سوال:** گفت سے جمع متکلّم کا صیغہ بناؤ۔
**جواب:** گفتیم۔
**سوال:** خوردند کیا صیغہ ہے۔
**جواب:** جمع غائب کا۔
**سوال:** گویَد میں کون سے علامت ہے۔
**جواب:** د

# سبق (۲) فعل ماضی کا بیان

## فعل ماضی کی چھ قسمیں ہیں

(۱) ماضی مطلق (۲) ماضی قریب (۳) ماضی بعید (۴) ماضی استمراری (۵) ماضی احتمالی (٦) ماضی تمنائی۔

**ماضی مطلق** .وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوئے زمانہ میں کیا ہوا کام سمجھا جائے اور یہ معلوم نہ ہو کہ اس کام کو ہوئے تھوڑا زمانہ گزرا ہے یا زیادہ۔

## سوالات وجوابات

**سوال:** ماضی مطلق کی تعریف کرو۔

**جواب:** ماضی مطلق وہ فعل ہے جس سے گزے ہوئے زمانہ میں کیا ہوا کام سمجھا جائے اور یہ معلوم نہ ہو کہ اس کام کو ہوئے تھوڑا زمانہ گزرا ہے یا زیادہ۔

**سوال:** ماضی مطلق بنانے کا قاعدہ بتاؤ؟

**جواب:** مصدر کے آخر سے "ن" اور اس سے پہلے .زبر. کو گرا کر ماضی مطلق بناتے ہے .مثال. جیسے پروردن سے پرورد۔

**سوال:** پروردید کا ترجمہ کرو؟

**جواب:** تم نے پالا۔

**سوال:** گفت سے جمع متکلّم کا صیغہ بناؤ۔

**جواب:** گفتیم۔

**سوال:** خورِدی کیا صیغہ ہے۔

**جواب:** واحد حاضر کا

**سوال:** جمع غائب کی علامت بیان کرو۔

**جواب:** ند

**سوال:** پرورد سے واحد متکلّم کا صیغہ کیا ہو گا۔

**جواب:** پروردم

**سوال:** جمع حاضر کی پہچان کیا ہے۔

**جواب:** ید

## اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| گفتم | میں نے کہا | خوردی | تونے کھایا |
| شَنیدی | تونے سنا | نوشیدم | میں نے پیا |
| خُوردند | انھوں نے کھایا | گفتند | انھوں نے کہا |
| نوشیدید | تم نے پیا | شَنیدید | تم نے سنا |
| نوشت | اس نے لکھا | نوِشتیم | ہم نے لکھا |
| خواندیم | ہم نے پڑھا | خواند | اس نے پڑھا |

**فارسی بناؤ**

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| اس نے لکھا | نوشت | انھوں نے کہا | گفتند |
| میں نے پڑھا | خواندم | میں نے لکھا | نوِشتم |
| تم نے کھایا | خوردید | تم نے پڑھا | خواندید |
| انھوں نے پیا | نوشیدند | اس نے پیا | نوشید |
| ہم نے سنا | شَنیدیم | تونے کھایا | خوردی |
| تونے پالا | پروردی | ہم نے کہا | گفتیم |

## سبق (۳) ماضی مجہول کا بیان

ماضِی مجہول. وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے لیکن کرنے والا (فاعل) معلوم نہ ہو۔

## سوالات وجوابات

**سوال:** ماضِی معروف اور مجہول میں کیا فرق ہے ؟

**جواب:** ماضِی معروف وہ فعل ہے جس کا کرنے والا معلوم ہو جیسے زید نے پالا۔ اور مجہول وہ فعل ہے جس کا کرنے والا معلوم نہ ہو جیسے زید پالا گیا۔

**سوال:** ماضِی مجہول بنانے کا قاعدہ کیا ہے۔

**جواب:** ماضِی معروف کے آخر میں "ہ شد" بڑھا کر ماضِی مجہول بناتے ہے جیسے پرورد سے پرورده شد۔

**سوال:** گفت سے ماضی مجہول کی گردان کرو ؟

**جواب :** گفتہ شد۔ گفتہ شدند۔ گفتہ شدی۔ گفتہ شدید ۔ گفتہ شدم۔ گفتہ شدیم۔

**سوال:** نوشتہ شدید کیا صیغہ ہے۔ ؟

**جواب :** جمع حاضر کا۔

**سوال :** ہم پالے گئے. اس کی فارسی بناؤ۔ ؟

**جواب :** پرودہ شدیم۔

**سوال** :گفتہ شدید کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب** :تم کہے گیے۔

**سوال**:میں نے لکھا اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب** : نوشتم۔

**سوال**:خوردہ شد کیا صیغہ ہے مع معنی بتاؤ۔؟

**جواب** : صیغہ.واحد غائب،معنی.وہ کھایا گیا.۔

## اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| آراستہ شدی | تو سنوارا گیا | پسندیدم | میں نے پسند کیا |
| بخشیدہ شدم | میں بخشا گیا | دادہ شدی | تو دیا گیا |
| پسندیدہ شدید | تم پسند کیے گیے | نواختند | انھوں نے نوازا |
| نواختہ شدند | وہ نوازے گیے | آراستہ شدیم | ہم سنوارے گیے |
| ستودہ شد | وہ تعریف کیا گیا | ستودہ شدم | میں تعریف کیا گیا |
| دادہ شدیم | ہم دیے گیے | بخشیدید | تم نے بخشا |

## فارسی میں ترجمہ کرو

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| میں نے دیا | دادم | تم نے لکھا | نوشتید |
| وہ پسند کیا گیا | پسندیدہ شد | وہ تعریف کیے گیے | ستودہ شدند |
| تم نے تعریف کی | ستودید | ہم نے کہا | گفتیم |
| ہم بخشے گیے | بخشیدہ شدیم | تو بخشا گیا | بخشیدہ شدی |
| تو نے سنوارا | آراستی | اس نے پسند کیا | پسندید |
| وہ نوازے گیے | نواختہ شدند | میں دیا گیا | دادہ شدم |

## سبق(۴)ماضی منفی کا بیان

**ماضی منفی** وہ فعل ہے جس سے کسی کام کا نہ ہونا یا نہ کرنا سمجھا جائے جیسے نہیں کھایا۔

## سوالات وجوابات

**سوال**:منفی کی تعریف کرو۔؟

**جواب**:منفی وہ فعل ہے جس سے کسی کام کا نہ ہونا یا نہ کرنا سمجھا جائے جیسے :نہیں کھایا۔

**سوال** :منفی بنانے کا قاعدہ بیان کرو۔؟

**جواب** :مثبت کو اگر منفی بنانا ہو تو شروع میں ”ن“ بڑھادیا جائے جیسے پرورد سے نپرورد۔

**سوال** :ندادہ شدم کیا صیغہ ہے مع معنی بتاؤ۔؟

**جواب** :صیغہ واحد متکلّم .معنی. میں نہیں دیا گیا۔

**سوال** :تم پسند نہیں کیے گیے اس کی فارسی بناؤ:؟

**جواب** :نپسندیدہ شدید:

**سوال**:نہ شنیدم کیا صیغہ ہے۔؟

**جواب** :واحد متکلّم کا۔

**سوال** :مثبت اور منفی میں کیا فرق ہے۔؟

**جواب** ۔مثبت:وہ فعل ہے جس سے کسی کام کا ہونا یا کرنا سمجھا جائے جیسے کھایا،اور منفی:وہ فعل ہے جس سے کسی کام کا نہ ہونا یا نہ کرنا سمجھا جائے جیسے نہیں کھایا

**سوال**:پسندید سے ماضی منفی مجہول کی گردان کرو۔؟

**جواب**:نپسندیدہ شد۔ نپسندیدہ شدند۔ نپسندیدہ شدی۔ نپسندیدہ شدید۔ نپسندیدہ شدم۔ نپسندیدہ شدیم۔

**سوال**:گفت سے ماضی منفی معروف کی گردان سناؤ۔؟

**جواب** :نگفت۔ نگفتند۔ نگفتی۔ نگفتید۔ نگفتم۔ نگفتیم۔

## اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| آوردہ شدند | وہ لائے گیے | نَشنیدیم | ہم نے نہیں سنا |
| آمرزیدہ شدید | تم بخشے گیے | آوردہ شد | وہ لایا گیا |
| نپاشیدہ شد | وہ نہیں چھڑکا گیا | نستودہ شدم | میں تعریف نہیں کیا گیا |
| پیوستم | میں نے ملایا | برداشتند | انھوں نے اٹھایا |
| نبارید | وہ نہیں برسا | نگفتی | تو نے نہیں کہا |
| برداشتہ شدی | تو اٹھایا گیا | دادہ شدید | تم دیے گیے |

## فارسی بناؤ

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| میں نے نہیں چھڑکا | نپاشیدم | تو نے بخشا | بخشیدی |
| انہوں نے ملایا | پیوستند | ہم نے کہا | گفتیم |
| تم اٹھائے گیے | برداشتہ شدید | اس نے سنا | شنید |
| وہ نہیں دیا گیا | ندادہ شد | تم نے نہیں کھایا | نخوردید |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہم لائے | آوردیم | میں نے تعریف کی | ستودم |
| انہوں نے نہیں پیا | ننوشیدند | وہ نہیں پسند کیے گیے | نپسندیدہ شدند |

## سبق(۵)ماضی قریب کا بیان

**ماضی قریب**. وہ فعل ہے جس سے قریب کے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے جیسے: پالا ہے۔

## سوالات و جوابات

**سوال** :ماضی مطلق اور ماضی قریب میں کیا فرق ہے ؟

**جواب**:ماضی مطلق وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوئے زمانہ میں کیا ہوا کام سمجھا جائے اور یہ معلوم نہ ہو کہ اس کام کو ہوئے تھوڑا زمانہ گزرا ہے یا زیادہ. ماضی قریب وہ فعل ہے جس سے قریب کے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے۔

**سوال** :ماضی قریب بنانے کا کیا قاعدہ ہے۔؟

**جواب** :ماضی مطلق کے آخر میں **"ہ است "** زیادہ کر کے ماضی قریب بناتے ہیں. جیسے پرورد سے پروردہ است ۔

**سوال**: آوردہ شدۂ کیا صیغہ ہے۔؟

**جواب** :واحد حاضر کا۔

**سوال**:میں نے کہا ہے اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب**:گفتہ ام۔

**سوال**:آمرزیدہ شدہ اند کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب** :وہ بخشے گیے ہیں۔

**سوال** :وہ نوازے گیے ہیں اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب** :نواختہ شدہ اند۔

**سوال** :خواندہ اید کیا صیغہ ہے ؟مع معنی بتاؤ۔؟

**جواب** :جمع حاضر کا۔ معنی۔تم نے پڑھا ہے۔

**سوال** :ہم نے نہیں سنا ہے۔اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب** :نشنیدہ ایم۔

### اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| گریختہ اند | وہ بھاگے ہیں | آراستہ ام | میں نے سنوارا ہے |
| فرستادہ شدہ اید | تم بھیجے گیے ہو | نہ پسندیدۂ | تونے نہیں پسند کیا ہے |
| نخفتہ ام | میں نہیں سویا ہوں | بخشیدہ شدہ اند | وہ بخشے گئے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| چشیدہ ایم | ہم نے چکھا ہے | نداده ایم | ہم نے نہیں دیا ہے |
| نرسیدۂ | تو نہیں پہونچا ہے | گفتہ اید | تم نے کہا ہے |
| نشناختہ شد | وہ نہیں پہچانا گیا | نشنیدہ است | اس نے نہیں سنا ہے |

**فارسی بناؤ**

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| تم نے پہچانا ہے | شناختہ اید | تو نے نہیں دیا ہے | ندادۂ |
| میں نے نہیں بھیجا | نفرستادم | وہ پہچانے گیے ہیں | شناختہ شدہ اند |
| اس نے چکھا ہے | چشیدہ است | میں سویا ہوں | خفتہ ام |
| تو نہیں نوازا گیا | ننواختہ شدی | تم دیے گیے ہو | دادہ شدہ اید |
| ہم نے تعریف کی ہے | ستودہ ایم | وہ پہنچا ہے | رسیدہ است |
| انھوں نے سنا | شنیدند | ہم نہیں بھیجے گیے | نفرستادہ شدیم |

## سبق (٦) ماضی بعید کا بیان

**ماضی بعید** ۔وہ فعل ہے جس سے دور کے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے جیسے پالا تھا۔

## سوالات و جوابات

**سوال**:ماضی بعید کی تعریف کرو۔؟

**جواب** :ماضی بعید وہ فعل ہے جس سے دور کے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے۔

**سوال** :ماضی بعید کیسے بنائی جاتی ہے۔؟

**جواب** :ماضی مطلق کے آخر میں "**ہ بود**" بڑھا کر ماضی بعید بناتے ہیں. جیسے. پرورد سے پروردہ بود۔

**سوال** : گفتہ بودم کیا صغہ ہے۔؟

**جواب** :واحد متکلّم کا۔

**سوال** :میں نوازا گیا تھا. اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب** :نواختہ شدہ بودم۔

**سوال** :ستودہ شدہ بودید کیا صیغہ ہے۔؟

**جواب** :جمع حاضر کا۔

**سوال**:نرسیدہ بودی کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب** :تو نہیں پہنچا تھا۔

**سوال** :تم نہیں بھاگے تھے اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب** :نگریختہ بودید۔

**سوال** :آوردہ شدہ بودند کیا صیغہ ہے مع معنی بتاؤ۔؟

**جواب** : صیغہ:جمع غائب کا۔ معنی:وہ لائے گیے تھے۔

## اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| خندیدہ بودی | تو ہنسا تھا | فہمیدہ شد | وہ سمجھا گیا |
| سپردہ شدہ بودم | میں سونپا گیا تھا | سپردہ شدہ بودید | تم سونپے گئے تھے |
| نہ فہمیدہ اند | وہ نہیں سمجھے ہیں | درخشیدہ اند | وہ چمکے ہیں |
| پرسیدہ شدہ بودید | تم پوچھے گیے تھے | نخندیدہ بودیم | ہم نہیں ہنسے تھے |
| درخشیدۂ | تو چمکا ہے | اندوختہ بودم | میں نے جمع کیا تھا |
| اندوختہ بودم | میں نے جمع کیا تھا | پرسیدہ شدہ بودی | تو پوچھا گیا تھا |

## فارسی بناؤ

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| میں نے پہچانا تھا | شناختہ بودم | تم نے سونپا تھا | سپردہ بودید |
| وہ نہیں سمجھے تھے | نفہمیدہ بودند | انھوں نے تعریف کی تھی | ستودہ بودند |
| ہم نے نہیں بھیجا تھا | نفرستادہ بودیم | میں نے نہیں پسند کیا | نپسندیدم |
| تم نے جمع کیا ہے | اندوختہ اید | تو نے نوازا ہے | نواختۂ |
| وہ چمکا | درخشید | ہم نے لکھا تھا | نوشتہ بودیم |
| تو نہیں بھاگا | نگریختی | وہ نہیں دیا گیا | ندادہ شد |

## سبق (۷) ماضی استمراری کا بیان

**ماضی استمراری:** وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوئے زمانے میں کسی کام کا پورا نہ ہونا سمجھا جائے اس لیے اس کو ماضی ناتمام بھی کہتے ہیں جیسے: پالتا تھا۔

## سوالات وجوابات

**سوال** :ماضی استمراری مجہول میں لفظ ”می“ کہاں داخل کرتے ہیں۔؟

**جواب:** ماضی مطلق کے بعد اور شد سے پہلے ”می“ داخل کرتے ہیں۔

**سوال** :ماضی استمراری مجہول کی گردان بغیر معنی سناؤ۔؟

**جواب** :پرورده می شد. پرورده می شدند. پرورده می شدی. پرورده می شدید. پرورده می شدم. پرورده می شدیم۔

**سوال** :ماضی استمراری اور ماضی بعید میں کیا فرق ہے۔؟

**جواب** :ماضی استمراری وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کا پورا نہ ہونا سمجھا جائے۔اور ماضی بعید وہ فعل ہے جس سے دور کے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے۔

**سوال** :ماضی استمراری بنانے کا قاعدہ بتاؤ۔؟

**جواب** :ماضی مطلق کے پہلے می یا ہمی زیادہ کر کے ماضی استمراری بناتے ہیں۔

**سوال** :می خفتی کیا صیغہ ہے؟معنی بتاؤ۔؟

**جواب** :واحد حاضر کا صیغہ ہے۔تو سوتا تھا۔

**سوال** :ہم پہچانتے تھے اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب** : می شناختیم

**سوال**:شناخت سے ماضی استمراری معروف کی گردان کرو۔؟

جواب :می شناخت۔می شناختند۔می شناختی۔**می شناختید۔می شناختم۔می شناختیم۔**

**سوال** :آمرزیدہ می شدید کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب** :تم بخشے جاتے تھے۔

## اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| می جَستی | تو کودتا تھا | پرسیدہ می شدید | تم پوچھے جاتے تھے |
| پوئیدہ بودند | وہ دوڑے تھے | آوردہ نمی شدند | وہ نہیں لائے جاتے تھے |
| می رفتم | میں جاتا تھا | آمرزیدہ شدۂ | تو بخشا گیا ہے |
| نمی آمدید | تم نہیں آتے تھے | نمی خندیدم | میں نہیں ہنستا تھا |
| می نشست | وہ بیٹھتا تھا | می پاشید | وہ چھڑکتا تھا |
| استادہ بودیم | ہم کھڑے ہوئے تھے | شناختہ نمی شدم | میں نہیں پہچانا جاتا تھا |

## فارسی بناؤ

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| ہم آئے تھے | آمدہ بودیم | اس نے چھڑکا ہے | پاشیدہ است |
| وہ بیٹھے تھے | نشستہ بودند | تم نے اٹھایا تھا | برداشتہ بودید |
| تم دوڑتے تھے | می پوئیدید | میں ملاتا تھا | می پیوستم |
| وہ نہیں کودتا تھا | نمی جست | تو نہیں لایا تھا | نہ آوردہ بودی |
| تو نہیں پہچانا جاتا تھا | شناختہ نمی شدی | ہم پڑھتے تھے | می خواندیم |
| میں پہونچا تھا | رسیدہ بودم | وہ نہیں لکھتے تھے | نمی نوشتند |

## سبق (۸) ماضی احتمالی کا بیان

**ماضی احتمالی** وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوئے زمانے میں کیے ہوئے کام کے اندر شک سمجھا جائے اس لیے اس کو ماضی شکی بھی کہتے ہیں جیسے :پالا ہو گا۔

## سوالات وجوابات

**سوال** :ماضی احتمالی کی تعریف کرو۔؟

**جواب** :ماضی احتمالی وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوئے زمانہ میں کیے ہوئے کام کے اندر شک سمجھا جائے۔

**سوال** :نشست سے ماضی احتمالی مجہول کی گردان کرو۔؟

**جواب** :نشستہ شدہ باشد. نشستہ شدہ باشند. نشستہ شدہ باشی. نشستہ شدہ باشید. نشستہ شدہ باشم. نشستہ شدہ باشیم۔

**سوال**:استادہ باشند کیا صیغہ ہے؟ مع معنی بتاؤ۔؟

**جواب** : صیغہ:جمع غائب کا. معنی:وہ کھڑے ہوں گے۔

**سوال**:تم دیئے گیے ہوگے اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب** :دادہ شدہ باشید۔

**سوال** :پرسیدہ شدہ باشی کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب** :تو پوچھا گیا ہو گا۔

**سوال** :میں نے تعریف کی ہوگی اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب** :ستودہ باشم۔

**سوال** :رفت سے جمع متکلّم ماضی احتمالی معروف کا صیغہ بناؤ۔؟

**جواب** :رفتہ باشیم۔

**سوال** :نگفتہ باشد کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب** :اس نے نہیں کہا ہو گا۔

### اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| خریدہ باشید | تم نے خریدہ ہو گا | نشستہ باشند | وہ بیٹھے ہوں گے |
| فروختہ بودم | میں نے بیچا تھا | نرفتہ بودم | میں نہیں گیا تھا |
| طلبیدہ شدہ باشند | وہ بلائے گیے ہوں گے | ایستادہ اند | وہ کھڑے ہیں |
| آزاریدہ بودی | تو نے ستایا تھا | آوردہ شدہ باشید | تم لائے گیے ہوں گے |
| می بُرید | وہ کاٹتا تھا | طلبیدہ شدہ بودیم | ہم بلائے گیے تھے |
| شستہ ایم | ہم نے دھویا ہے | نرسیدۂ | تو نہیں پہونچا ہے |

## فارسی بناؤ

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| انھوں نے ستایا ہوگا | آزاریدہ باشند | میں بخشا گیا ہوں | بخشیدہ شدہ ام |
| تم بلائے گئے تھے | طلبیدہ شدہ بودید | وہ دیا گیا ہوگا | دادہ شدہ باشد |
| میں نے مول لیا ہے | خریدہ ام | تم پسند کیے گیے ہوگے | پسندیدہ شدہ باشید |
| اس نے بیچا ہوگا | فروختہ باشد | ہم تعریف کرتے تھے | می ستودیم |
| ہم نہیں ستاتے تھے | نمی آزاریدیم | تو نوازا گیا تھا | نواختہ شدہ بودی |
| تو نے اٹھایا تھا | برداشتہ بودی | وہ نہیں گیے ہوگے | نرفتہ باشند |

## سبق(۹)ماضی تمنائی کا بیان

**ماضی تمنائی** وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوے زمانے میں کسی کام کی آرزو سمجھی جاے جیسے: کاش کہ وہ پالتا۔

## سوالات وجوابات

**سوال:** ماضی تمنائی کس طرح بنائی جاتی ہے۔؟

**جواب :** ماضی مطلق کے آخر میں "ے" زیادہ کرکے ماضی تمنائی بناتے ہیں. جیسے پرورد سے پروردے۔

**سوال :** تین صیغوں میں "ے"کیوں نہیں آتی۔؟

**جواب :** ان تین صیغوں میں "یاے" مجہول کا ادا کرنا دشوار ہے۔

**سوال :** آورد سے ماضی تمنائی معروف کی گردان کرو۔؟

**جواب :** آوردے۔آوردندے۔کاش کہ آوردی۔کاش کہ آوردید۔آوردمے۔کاش کہ آوردیم۔

**سوال :** بخشیدہ شدے کیا صیغہ ہے ؟مع معنی بتاؤ۔؟

**جواب :** واحد متکلّم کا صیغہ ہے. معنی: کاشکہ میں بخشا جاتا۔

**سوال :** کیا اچھا ہوتا کہ تم پڑھتے اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب :** کاشکہ خواندید۔

**سوال :** کاش کہ پسندیدہ شدی کیا صیغہ ہے۔؟

**جواب :** واحد حاضر کا۔

**سوال :** کیا اچھا ہوتا کہ وہ تعریف کیے جاتے۔؟

**جواب :** ستودہ شدندے۔

**سوال :** ماضی احتمالی اور تمنائی میں کیا فرق ہے۔

**جواب :** ماضی احتمالی وہ فعل ہے کہ جس سے گزرے ہوئے زمانہ میں کیے ہوئے کام کے اندر شک سمجھا جائے. ماضی تمنائی وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کی آرزو سمجھی جائے۔

## اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| آموختمے | کاشکہ میں سیکھتا | پرسیدہ شدہ باشند | وہ پوچھے گیے ہوں گے |
| کاشکہ پرستیدید | کاشکہ تم پوجتے | پسندیدہ شدے | کاشکہ میں پسند کیا جاتا |
| گماشتہ شدندے | کاشکہ وہ مقرر کیے جاتے | می آموختی | تو سیکھتا تھا |
| کاشکہ دیدیم | کاشکہ ہم دیکھتے | خوانده بود | اس نے پڑھا تھا |
| فرستادہ شدے | کاشکہ وہ بھیجا جاتا | کاشکہ نوشتیم | کاشکہ ہم لکھتے |
| کاشکہ یافتی | کاشکہ تو پاتا | نہ طلبیدندے | کاشکہ وہ نہیں بلاتے |

## فارسی بناؤ

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| کیا اچھا ہوتا کہ ہم خریدتے | کاش کہ خریدیم | ہم نے پوچھا ہے | پرسیدہ ایم |
| انھوں نے نہیں بیچا ہوگا | نفروختہ باشند | کیا اچھا ہوتا کہ تم بلائے جاتے | کاشکہ طلبیدہ شدید |
| تم ستاتے تھے | می آزاریدید | وہ پسند کیا گیا تھا | پسندیدہ شدہ بود |
| کیا اچھا ہوتا کہ وہ بھیجتے | فرستادندے | میں گیا تھا | رفتہ بودم |
| اس نے بلایا تھا | طلبیدہ بود | کیا اچھا ہوتا کہ وہ لکھتے | نوشتندے |
| کیا اچھا ہوتا کہ تو آتا | کاشکہ آمدی | | |

## سبق (۱۰) مضارع کا بیان

**فعل مضارع:** وہ فعل ہے جس سے زمانہ موجودہ یا آئندہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے جیسے: وہ پالے، پالتا ہے، یا پالے گا۔

## سوالات وجوابات

**سوال:** مضارع کی تعریف کرو۔؟

**جواب:** فعل مضارع وہ فعل ہے جس سے زمانہ موجودہ یا آئندہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے۔

**سوال :** مضارع کی کیا پہچان ہے۔؟

**جواب :** مضارع معروف بنانے کا کوئی خاص قاعدہ مقرر نہیں اتنا سمجھ لینا چاہیے کہ صیغہ واحد غائب کے آخر میں "د" ساکن اور اس سے پہلے زبر ہوتا ہے۔

**سوال:** آوردے مضارع کی گردان سناؤ۔؟

**جواب :** آورد۔ آورند۔ آوری۔ آورید۔ آورم۔ آوریم۔

**سوال:** آوریم کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب:** ہم لائے۔

**سوال:** مضارع معروف اور مجہول میں کیا فرق ہے۔؟

**جواب:** مضارع معروف وہ فعل ہے جس سے زمانہ موجودہ یا آئندہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے اور اس کا فاعل معلوم ہو اور مجہول وہ فعل ہے ۔جس سے کسی کام کا ہونا سمجھا جائے لیکن اس کا فاعل معلوم نہ ہو

**سوال:** میں پالا جاؤں ۔اسکی فارسی بناؤ۔؟

**جواب:** پرورده شوم۔

**سوال:** آوردید کیا صیغہ ہے۔؟

**جواب:** جمع حاضر کا۔

**سوال:** پرورده شوند کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب:** وہ پالے جائیں۔

## اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| بخشیده شوی | تو بخشا جائے | خورند | وہ کھائیں |
| نخورید | تم نہیں کھاؤ | بخشیده شویم | ہم بخشے جائیں |
| نویسیم | ہم لکھیں | نہ نوشد | وہ نہیں پیتا |
| خوانی | تو پڑھے | گویم | میں کہوں |
| گفته شوند | وہ کہے جائیں | نوشته شوی | تو لکھا جائے |
| نوشید | تم پیو | آورد | وہ لائے |

فارسی بناؤ

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| وہ بخشے جائیں | بخشیده شوند | وہ کھڑا کیا جائے | استاده شود |
| میں پڑھوں | خوانم | ہم نہ کہیں | نہ گوییم |
| تم لکھو | نویسید | تم کھاؤ | خورید |
| وہ نہ ستایا جائے | نہ آزاریده شود | وہ پییں | نوشند |
| ہم بلائے جائیں | طلبیده شویم | میں نہ پہچانا جاؤں | نہ شناخته شوم |
| تو لائے | آوری | وہ بخشیں | بخشند |

## سبق (۱۱) حال کا بیان

**فعل حال:** وہ فعل ہے جس سے زمانہ موجودہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے جیسے: پالتا ہے۔

## سوالات وجوابات

**سوال:** حال مجہول بنانے کا قاعدہ بتاؤ۔؟

**جواب :** حال مجہول میں شود سے پہلے می یا ہمی لگاتے ہیں۔ جیسے، پرورده می شود

**سوال :** آوردسے حال معروف کی گردان سناؤ۔؟

**جواب :** می آورد۔ می آورند۔ می آوری۔ می آورید۔ می آورم۔ می آوریم۔

**سوال :** آورده می شوند کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب :** وہ لائے جاتے ہیں۔

**سوال :** تم پالتے ہو اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب :** می پرورید۔

**سوال :** ہمی پروریم کیا صیغہ ہے مع معنی بتاؤ

**جواب :** صیغہ: جمع متکلّم کا. معنی: ہم پالتے ہیں۔

**سوال :** میں پالا جاتا ہوں اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب :** پرورده می شوم۔

**سوال:** طلبیدن سے حال مجہول کی گردان کرو۔؟

**جواب :** طلبیده می شود۔ طلبیده می شوند۔ طلبیده می شوی۔ طلبیده می شوید۔ طلبیده می شوم۔ طلبیده می شویم۔

**سوال :** می گوئی کیا صیغہ ہے۔؟

**جواب :** واحد حاضر کا۔

### اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| می گویم | میں کہتا ہوں | آزاریده می شوید | تم ستائے جاتے ہو |
| پرورده می شوند | وہ پالے جاتے ہیں | می پروری | تو پالتا ہے |
| نمی خواند | وہ نہیں پڑھتا ہے | بخشیده می شوم | میں بخشا جاتا ہوں |
| طلبیده می شوید | تم بلائے جاتے ہو | نمی نوشند | وہ نہیں پیتے ہیں |
| نمی خوریم | ہم نہیں کھاتے ہیں | شناختہ نمی شود | وہ نہیں پہچانا جاتا ہے |
| می نوشی | تو پیتا ہے | | |

### فارسی بناؤ

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| وہ پڑھتا ہے | می خواند | تو کہتا ہے | می گوئی |
| تو پالا جاتا ہے | پرورده می شوی | وہ بخشے جاتے ہیں | بخشیده می شوند |

| | | | |
|---|---|---|---|
| میں نہیں پیتا ہوں | نمی نوشم | میں لکھتا ہوں | می نویسم |
| تم کھاتے ہو | می خُورید | تم نہیں بلائے جاتے ہو | طلبیدہ نمی شوید |
| ہم نہیں ستائے جاتے ہیں | آزاریدہ نمی شویم | ۔ | ۔ |

## سبق(۱۲)مستقبل کا بیان

**فعل مستقبل:** وہ فعل ہے جس سے زمانہ آئندہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے جیسے: پالے گا۔

## سوالات وجوابات

**سوال :** فعل مستقبل کی تعریف کرو۔؟

**جواب :** فعل مستقبل وہ فعل ہے جس سے زمانہ آئندہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے۔

**سوال :** مستقبل مجہول میں ''لفظ خواہد''کہاں آتا ہے۔؟

**جواب :** پرورد کے بعد اور شد سے پہلے لفظ خواہد آتا ہے۔

**سوال :** صیغوں کی علامتیں کس جگہ داخل کی جاتی ہیں۔؟

**جواب :** لفظ خواہد میں داخل کی جاتی ہیں۔

**سوال :** گفت سے مستقبل معروف کی گردان سناؤ۔؟

**جواب :** خواہد گفت۔ خواہند گفت۔ خواہی گفت۔ خواہید گفت۔ خواہم گفت۔ خواہیم گفت۔

**سوال :** خواہیم آورد کیا صیغہ ہے۔؟

**جواب:** جمع متکلّم کا۔

**سوال:** خوا ہید رفت کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب:** تم جاؤ گے۔

**سوال:** پرسید سے مستقبل مجہول کی گردان کرو۔؟

**جواب:** پرسیدہ خواہد شد۔ پرسیدہ خواہند شد۔ پرسیدہ خواہی شد۔ پرسیدہ خواہید شد۔ پرسیدہ خواہم شد۔ پرسیدہ خواہیم شد۔

**سوال:** سپردہ خواہی شد کیا صیغہ ہے؟ مع معنی بتاؤ۔؟

**جواب:** صیغہ: واحد حاضر کا ۔ معنی: تو سونپا جائے گا۔

## اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| خواہیم آمد | ہم آئیں گے | رسیدہ خواہد شد | وہ پہنچایا جائے گا |
| خواہید رفت | تم جاؤ گے | خواہند پاشید | وہ چھڑکیں گے |
| طلبیدہ خواہند شد | وہ بلائے جائیں گے | آمرزیدہ خواہید شد | تم بخشے جاؤ گے |
| نخواہی گفت | تو نہیں کہے گا | خواہم آورد | میں لاؤں گا |
| بخشیدہ خواہم شد | میں بخشا جاؤں گا | نخواہی آمد | تو نہیں آئے گا |

## فارسی بناو

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| وہ لکھے گا | خواہد نوشت | تو پیے گا | خواہی نوشید |
| میں پڑھوں گا | خواہم خواند | وہ پسند نہیں کیے جائیں گے | پسندیدہ نخواہند شد |
| تم بلائے جاؤ گے | طلبیدہ خواہید شد | تم نوازو گے | خواہید نواخت |
| ہم لائیں گے | خواہیم آورد | ہم نہیں ستائیں گے | نخواہیم آزارید |
| وہ نہیں کھائیں گے | نخواہند خورد | وہ تعریف کیا جائے گا | ستودہ خواہد شد |

## سبق (۱۳) امر کا بیان

**فعل امر:** وہ فعل ہے جس سے کسی کام کا حکم دیا جائے جیسے: تو پال۔

## سوالات وجوابات

**سوال :** امر کس طرح بناتے ہیں۔؟

**جواب :** مضارع سے پہلے .ب. داخل کرکے امر بناتے ہیں۔اور واحد حاضر کے صیغے سے .ی. دور کر دیتے ہیں۔

**سوال :** امر غائب اور حاضر میں کیا فرق ہے۔؟

**جواب :** امر غائب میں پرورد سے پہلے "باید کہ" لگاتے ہیں اور حاضر کے صیغوں میں صرف "ب" لگاتے ہیں۔

**سوال :** امر کی "با" کو کہاں پیش اور کہاں زبر پڑھتے ہیں۔؟

**جواب :** فعل پر جب با داخل ہو تو پہلا حرف دیکھیں اگر اس پر پیش ہو تو "ب" کو بھی پیش پڑھیں ورنہ زیر اور جب "ب" اسم پر آئے تو ہمیشہ زبر پڑھیں۔

**سوال :** اسم پر جو "ب" آتی ہے اسے کیا پڑھتے ہیں۔؟

**جواب :** اسم پر جو "ب" آتی ہے تو ہمیشہ زَبر پر ھتے ہیں۔

**سوال :** باید کہ آوردہ شوند کیا صیغہ ہے مع معنی بتاؤ

**جواب :** جمع غائب کا صیغہ ہے، معنی: چاہیے کہ وہ لائے جائیں. ۔

**سوال :** چاہیے کہ وہ بلائے جائیں اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب :** باید کہ طلبیدہ شوند۔

**سوال:** بنویس کیا صیغہ ہے ؟ ترجمہ کرو۔

**جواب:** صیغہ واحد حاضر۔ تو لکھ

**سوال:** تو پہچانا جا اس کی فارسی بناؤ۔

**جواب:** شناختہ شو۔

## اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| بایدکہ خوانند | چاہیے کہ وہ پڑھیں | ببخش | توبخش |
| بنویسید | تم لکھو | بایدکہ آمرزیدہ شود | چاہیے کہ وہ بخشا جاے |
| بایدکہ شناختہ شوم | چاہیے کہ میں پہچانا جاؤں | بگوئید | تم کہو |
| بنوش | تو پی | بایدکہ خوانیم | چاہیے کہ ہم پڑھیں |
| بایدکہ خوریم | چاہیے کہ ہم کھائیں | بایدکہ پسندیدہ شوند | چاہیے کہ وہ پسند کیے جائیں |
| بایدکہ طلبیدہ شوند | چاہیے کہ وہ بلائے جائیں | بپرور | توپال |

## فارسی بناؤ

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| تم کھاؤ | بخورید | چاہیے کہ تم بھیجے جاؤ | بایدکہ فرستادہ شوید |
| چاہیے کہ ہم پئیں | بایدکہ نوشیم | چاہیے کہ میں کہوں | بایدکہ گویم |
| چاہیے کہ وہ تعریف کیا جائے | بایدکہ ستودہ شود | چاہیے کہ وہ مقرر کیا جاے | بایدکہ گماشتہ شود |
| توپڑھ | بخواں | تم بخشو | ببخشید |
| چاہیے کہ وہ لکھیں | بایدکہ نویسند | چاہیے کہ ہم پوچھے جائیں | بایدکہ پرسیدہ شویم |

## سبق (۱۴) نہی کا بیان

**فعل نہی:** وہ فعل ہے جس میں کسی کام سے روکا جائے جیسے: تو نہ پال۔

## سوالات وجوابات

**سوال:** نہی کی تعریف کرو۔؟

**جواب:** نہی وہ فعل ہے جس میں کسی کام سے روکا جائے۔

**سوال:** نہی بنانے کا قاعدہ بیان کرو۔؟

**جواب:** امر غائب اور متکلّم کے صیغوں میں بجائے. ب. کے. ن. اور حاضر کے صیغوں میں. م. لگاکر نہی بناتے ہیں۔

**سوال:** نہی کے کن کن صیغوں میں. ن. اور کن میں. م. آتی ہے۔؟

**جواب:** متکلّم اور غائب کے صیغوں میں. ن. اور حاضر کے صیغوں میں. م. آتی ہے۔

**سوال:** نہی مجہول میں. م. کہاں داخل کرتے ہیں۔؟

**جواب:** پرورده کے بعد. م. داخل کرتے ہیں۔

**سوال:** مگوئید کیا صیغہ ہے؟ مع معنی بتاؤ۔؟

**جواب:** جمع حاضر کا. تم نہ کہو۔

**سوال:** چاہیے کہ وہ نہ تعریف کیے جائیں۔اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب :** بایدکہ نہ ستودہ شوند۔

**سوال :** بایدکہ نہ پسندیدہ شوند کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب :** چاہیے کہ وہ نہ پسند کیے جائیں۔

## اردو میں ترجمہ کرو

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| بایدکہ نہ گویم | چاہیے کہ میں نہ کہوں | بایدکہ اندوختہ شوند | چاہیے کہ وہ جمع کیے جائیں |
| بایدکہ پرسیدہ شوند | چاہیے کہ وہ پوچھے جائیں | بایدکہ نہ بخشد | چاہیے کہ وہ نہ بخشے |
| مخواں | تومت پڑھ | بایدکہ طلبیدہ نشوند | چاہیے کہ وہ نہ بلائے جائیں |
| بایدکہ نہ نوشیم | چاہیے کہ ہم نہ پییں | مگو | تومت کہہ |
| بایدکہ نخورد | چاہیے کہ وہ نہ کھائے | مینویس | تومت لکھ |
| مپرورید | تم نہ پالو | | |

## فارسی بناؤ

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| چاہیے کہ ہم نہ کھائیں | بایدکہ نخوریم | چاہیے کہ وہ نہ پڑھے | بایدکہ نخواند |
| چاہیے کہ تم نہ پیو | بایدکہ نوشید | چاہیے کہ میں نہ تعریف کیا جاؤں | بایدکہ نہ ستودہ شوم |
| چاہیے کہ وہ نہ پلائے جائیں | بایدکہ نہ نوشانیدہ شوند | تو نہ لا | میار |
| چاہیے کہ تو نہ بخشا جائے | بخشیدہ مشو | چاہیے کہ ہم نہ کہیں | بایدکہ نہ گوئیم |
| تم نہ لکھو | مینویسید | | |

## سبق(۱۵)اور(۱۶)مشتق اور اسم فاعل کا بیان

**مشتق:** وہ ہے جو دوسرے لفظ سے بنا ہو۔

**اسم فاعل:** وہ اسم ہے جو ایسی ذات کو بتائے جس سے فعل ظاہر ہوا ہو جیسے: پالنے والا۔

## سوالات وجوابات

**سوال :** اسم فاعل بنانے کا کیا قاعدہ ہے۔؟

**جواب:** امر کے آخر میں زیر دے کر "ندہ" بڑھا کر اسم فاعل بناتے ہیں۔

**سوال:** تاب سے اسم فاعل کی گردان کرو۔

**جواب:** تابِندہ۔تابندگان۔

**سوال:** فروش سے اسم فاعل جمع کا صیغہ بتاؤ۔؟

**جواب:** فروشِندگان۔

**سوال:** پالنے والا اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب:** پرورِندہَ۔

**سوال:** پروردگان کا ترجمہ کروَ۔؟

**جواب:** پالنے والے۔

**سوال:** خموش سے اسم فاعل کے صیغے بتاؤ۔؟

**جواب:** خموشِندہ. خموشندگان۔

**سوال:** جویندگان کیا صیغہ ہے۔؟

**جواب:** جمع کا۔

**سوال:** آورندہ کا ترجمہ کرو،؟

**جواب:** لانے والا

## سبق (۱۷) اسم مفعول کا بیان

**اسم مفعول:** وہ اسم ہے جو ایسی ذات کو بتائے جس پر فعل واقع ہوا ہو۔
**اسم تفضیل:** وہ اسم ہے جو کسی کام کرنے والے کی بڑائی ظاہر کرے۔
**اسم ظرف:** اسم ظرف وہ اسم ہے جو کسی کام کی جگہ یا وقت کو بتاے۔
**اسم آلہ:** وہ اسم ہے جس سے کسی کام کا اوزار سمجھا جائے۔
**حاصل مصدر:** وہ اسم ہے جو مصدر کا نتیجہ بتائے۔

## سوالات وجوابات

**سوال:** اسم تفضیل کی تعریف کرو۔؟

**جواب:** وہ اسم ہے جو کسی کام کرنے والے کی بڑائی ظاہر کرئے۔

**سوال:** اسم تفضیل کیسے بناتے ہیں۔؟

**جواب:** اسم فاعل کے آخر میں "تر" زیادہ کر کے اسم تفضیل بناتے ہیں۔

**سوال:** نویسندہ سے اسم تفضیل کی گردان کرو۔؟

**جواب:** نویسندہ تر۔ نویسندہ تران۔

**سوال:** بخشندہ تر کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب:** زیادہ بخشنے والا۔

**سوال:** آورندہ تران کیا صیغہ ہے۔؟

**جواب:**جمع کا۔

**سوال:**زیادہ ڈھونڈھنے والا اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب:**جوئندہ تر۔

**سوال** :نوشندہ کا ترجمہ کرو۔؟

**جواب** :پینے والا۔

**سوال** :زیادہ کھانے والے۔اس کی فارسی بناؤ۔؟

**جواب:**خورندہ تران۔

## نوٹ

طلبہ کی معلومات کے لیے مصادر کا بیان معانی کے ساتھ ذکر کیا جاتا ہے تاکہ طلبہ کو یاد کرنے اور سمجھنے میں آسانی ہو،واضح رہے کہ بعض جگہ مصادر میں خالی جگہیں ہوتی ہیں تو ان سے مراد یہ ہوتا ہے کہ ان کا مصدر نہیں آتا ہے، جہاں خالی خانہ ہو تو اس سے مراد یہ ہے کہ مصدر سے یہ نہیں آتا ہے وغیرہ ،مصادر کو ذکر کرنے سے پہلے یہ جاننا ضروری ہے کہ کتاب میں مذکور مصادر میں سے ہر ایک کا اصل مصدر ذکر کرنے کے بعد ان کے مضارع،امر،اسم فاعل قیاسی،اسم فاعل سماعی،اسم مفعول،حاصل مصدر،طریق تعدیہ کے مصادر کو ذکر نہ کرکے ان کے معانی کے بیان پر اکتفا کیا جاتا ہے طلبہ معانی کو اصل کتاب میں لکھے مصادر سے ملالیں اب مصادر کا بیان حروف تہجی کے اعتبار سے ترتیب وار دیا جاتا ہے۔

## مصادر

## الف

| مصدر | معنی مصدر | مضارع | امر | اسم فاعل قیاسی | اسم فاعل سماعی | اسم مفعول | حاصل مصدر | طریق تعدیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آختن | تلوار کھینچنا | ۔ | ۔ | ۔ | ۔ | تلوار کھینچا ہوا | ۔ | ۔ |
| آراستن | سنوارنا | وہ سنوارتا ہے | توسنوار | سنوارنے والا | دنیا کو سنوارنے والا | سنوارا ہوا | سجاوٹ،زیبائش | ۔ |
| آرامیدن | آرام کرنا،دینا | وہ آرام کرتا ہے | توآرام کر | آرام کرنے والا | دل کو آرام دینے والا | آرام کیا ہوا | آرام | ۔ |
| آرمیدن | آرام کرنا | ۔ | ۔ | ۔ | ۔ | آرام کیا ہوا | ۔ | ۔ |
| آرُوغیدن | ڈکار لینا | وہ ڈکار لیتا ہے | توڈکار لے | ڈکار لینے والا | ۔ | ۔ | ڈکار | ۔ |
| آزمودن | آزمانا | وہ آزماتا ہے | توآزما | آزمانے والا | کام کو آزمانے والا | آزمایا ہوا | آزمایش | ۔ |
| آسودن | آرام کرنا | وہ آرام کرتا ہے | توآرام کر | آرام کرنے والا | ۔ | آرام کیا ہوا | آسایش،آسودگی | ۔ |
| آشامیدن | پینا | وہ پیتا ہے | توپی | پینے والا | تلچھٹ پینے والا | پیا ہوا | پلائی | ۔ |
| آشفتن | پریشان کرنا،ہونا | وہ پریشان کرتا ہے | توپریشان کر،ہو | پریشان کرنے والا | شہر کو پریشان کرنے والا | پریشان کیا ہوا | پریشانی | ۔ |
| آغازیدن | شروع کرنا | وہ شروع کرتا ہے | توشروع کر | شروع کرنے والا | ۔ | شروع کیا ہوا | ابتدا | ۔ |
| آغشتن | آلودہ ہونا | ۔ | ۔ | ۔ | ۔ | آلودہ | ۔ | ۔ |
| آفریدن | پیدا کرنا | وہ پیدا کرتا ہے | توپیدا کر | پیدا کرنے والا | دنیا کو پیدا کرنے والا | پیدا کیا ہوا | پیدائش | ۔ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آگاہیدن | خبردار کرنا | وہ خبردار کرتا ہے | توخبردار کر | ـ | خبردار کرنے والا خدا | ـ | آگاہی | ـ |
| آگندن | بھرنا | وہ بھرتا ہے | توبھر | ـ | ـ | بھرا ہوا | ـ | ـ |
| آلائیدن | آلودہ کرنا،ہونا | وہ آلودہ کرتا ہے | توآلودہ کر | آلودہ کرنے والا | ـ | آلودہ | آلودگی | ـ |
| آزردن آزاردن | آزردہ ہونا،ستانا | وہ ستاتا ہے | توستا | ستانے والا | دل ستانے والا | ستایا ہوا، مظلوم | ستم،تکلیف | ـ |
| آزاریدن | ستانا | وہ ستاتا ہے | توستا | ستانے والا | لوگوں کو ستانے والا | ستایا ہوا | ستم | ـ |
| آلودن | آلودہ ہونا | ـ | ـ | ـ | ـ | آلودہ | آلودگی | ـ |
| آماسیدن | سوجنا | وہ سوجتا ہے | ـ | سوجنے والا | ـ | سوجا ہوا | سوجن | ـ |
| آمرزیدن | بخشنا | وہ بخشتا ہے | توبخش | بخشنے والا | دنیا کو بخشنے والا | بخشا ہوا | بخشش | بخشوانا |
| آموختن | سیکھنا، سکھانا | وہ سیکھتا ہے | توسیکھ | سیکھنے والا | ادب سیکھنے والا | سیکھا ہوا | سیکھ | ـ |
| آمودن | بھرنا، سنوارنا | ـ | ـ | ـ | ـ | بھرا ہوا | ـ | ـ |
| آمیختن | ملنا، ملانا | وہ ملتا ہے | تومل | ملنے والا | مصلحت سے ملنے والا، لوگوں سے ملنے والا | ملا ہوا ملایا ہوا | مِلاوٹ، مرکب | ـ |
| آہیختن | تلوار کھینچنا | ـ | ـ | ـ | ـ | تلوار کھینچا ہوا | ـ | ـ |
| آویختن | لٹکنا، لٹکانا | وہ لٹکتا ہے | تولٹک | لٹکانے والا | دل کو لٹکانے والا | لٹکایا ہوا | معلق | لٹکوانا |
| ارزیدن | قیمت پانا | وہ قیمت پاتا ہے | توقیمت پا | قیمت پانے والا | کم قیمت پانے والا | قیمت پایا ہوا | قیمت | ـ |
| آیستادن، آستادن | کھڑا ہونا | وہ کھڑا ہوتا ہے | توکھڑا ہو | ـ | ـ | کھڑا ہوا | قیام | ـ |
| اُستردن | صاف کرنا، مونڈنا | ـ | ـ | صاف کرنے والا | صاف کرنے والا | صاف کیا ہوا | ـ | ـ |
| آفتادن، آوفتادن | گر پڑنا | وہ گر پڑتا ہے | توگر پڑ | ـ | | گرا پڑا ہوا | عاجزی، ذلیل | ـ |
| اَفراختن | بلند کرنا | وہ بلند کرتا ہے | توبلند کر | بلند کرنے والا | سربلند کرنے والا | بلند کیا ہوا | ـ | ـ |
| اَفراشتن | بلند کرنا | ـ | ـ | ـ | ـ | بلند کیا ہوا | ـ | ـ |
| اَفروختن | روشن کرنا | وہ روشن کرتا ہے | توروشن کر | روشن کرنے والا | دنیا کو روشن کرنے والا | روشن کیا ہوا | ـ | ـ |
| اَفزودن | بڑھنا. بڑھانا | وہ بڑھتا ہے | توبڑھ | بڑھنے والا | روز بڑھنے والا | بڑھا ہوا | بڑھوتری، اضافہ | ـ |
| اَفشاندن | جھاڑنا. پچھوڑنا | وہ جھاڑتا ہے | توجھاڑ | جھاڑے والا | غلہ جھاڑنے والا | جھاڑا ہوا | جھڑائی | ـ |
| آوردن | لانا | وہ لاتا ہے | تولا | لانے والا | ـ | لایا ہوا | ـ | ـ |
| اَفسُردن | ٹھٹھرنا | وہ ٹھٹھرتا ہے | توٹھٹھر | ـ | ـ | ٹھٹھرا ہوا | ـ | ـ |
| اَفشُردن | نچوڑنا | وہ نچوڑتا ہے | تونچوڑ | نچوڑنے الا | ـ | نچوڑا ہوا | نچوڑ | نچوڑوانا |
| اَفگندن | ڈالنا | وہ ڈالتا ہے | توڈال | ڈالنے والا | دودھ ڈالنے والا | ڈالا ہوا | ڈالی. گرائی | ـ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنباردن | ڈھیر کرنا. پاٹنا | وہ پاٹتا ہے | تو پاٹ | پاٹنے والا | ـ | پاٹا ہوا | ـ | ـ |
| اَنبودن | ایک دوسرے پر چُننا | ـ | ـ | ـ | ـ | ایک دوسرے پر چُنا ہوا | ـ | ـ |
| انباشتن | پاٹنا. ڈھیر کرنا | ـ | ـ | ـ | ـ | پاٹا ہوا | ـ | ـ |
| انجامیدن | تمام ہونا | وہ تمام ہوتا ہے | تو تمام ہو | تمام ہونے والا | ـ | تمام ہوا | تمامیت، انجام | |
| انداختن | ڈالنا. پھینکنا | وہ ڈالتا ہے | تو ڈال | ڈالنے والا | تیر پھینکنے والا | ڈالا ہوا | پھینک | |
| اندوختن | جمع کرنا | وہ جمع کرتا ہے | تو جمع کر | جمع کرنے والا | غم جمع کرنے والا | جمع کیا ہوا | ـ | جمع کروانا |
| اندودن | ملمّع کرنا. لیپنا | وہ لیپتا ہے | تو لیپ | لیپنے والا | مٹی لیپنے والا | لیپہ ہوا | ـ | ـ |
| اَندیشیدن | سوچنا | وہ سوچتا ہے | تو سوچ | سوچنے والا | دور کا سوچنے والا | سوچا ہوا | سوچ وفکر | ـ |
| اَنگاردن | معلوم کرنا | وہ معلوم کرتا ہے | تو معلوم کر | معلوم کرنے والا | ـ | معلوم کیا ہوا | ـ | ـ |
| انگاشتن | معلوم کرنا | ـ | ـ | ـ | ـ | معلوم کیا ہوا | ـ | ـ |
| انگیختن | اٹھانا | وہ اٹھاتا ہے | تو اٹھا | اٹھانے والا | فتنہ اٹھانے والا | اٹھایا ہوا | اٹھان | اٹھوانا |

## ب

| مصدر | معنی مصدر | مضارع | امر | اسم فاعل قیاسی | اسم فاعل سماعی | اسم مفعول | حاصل مصدر | طریق تعدیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| باختن | کھیلنا، ہارنا | وہ کھیلتا ہے | تو کھیل | کھیلنے والا | جُوا کھیلنے والا | کھیلا ہوا، ہارا ہوا | کھیل، ہار | ـ |
| باریدن | برسنا، برسانا | وہ برستا ہے | تو برس | برسنے والا | آنسو برسانے والا | برسا ہوا | برسات | ـ |
| بافتن | بُننا | وہ بنتا ہے | تو بُن | بننے والا | کپڑا بننے والا | بنا ہوا | بُنائی | ـ |
| بالیدن | زیادہ ہونا جسم کا بڑھنا | وہ زیادہ ہوتا ہے | تو زیادہ ہو | زیادہ ہونے والا | ـ | جسم کا بڑھا ہوا | زیادتی، جسم کی فراوانی | ـ |
| بایستن | چاہیے ہونا، ضروری ہونا | وہ ضروری ہوتا ہے | ـ | ـ | ـ | ضروری ہوا | ـ | ـ |
| بخشودن | بخشنا | وہ بخشتا ہے | تو بخش | بخشنے والا | ـ | بخشا ہوا | بخشش | ـ |
| بخشیدن | بخشنا | وہ بخشتا ہے | تو بخش | بخشنے والا | خطا بخشنے والا | بخشا ہوا | داد ودہش | ـ |
| برآمدن | باہر نکلنا، بلند ہونا | وہ باہر نکلتا ہے | تو باہر نکل | باہر نکلنے والا | ـ | باہر نکلا ہوا | نکاسی، روانگی | ـ |
| برآوُردن | باہر لانا | وہ باہر لاتا ہے | تو باہر لا | باہر لانے والا | ـ | باہر لایا ہوا | ـ | ـ |
| برداشتن | اٹھانا | وہ اٹھاتا ہے | تو اٹھا | اٹھانے والا | جھنڈا اٹھانے والا | اٹھایا ہوا | ـ | ـ |
| بُردن | لے جانا | وہ لے جاتا ہے | تو لے جا | لے جانے والا | خط لے جانے والا | لے جایا ہوا | ـ | ـ |
| برِشتن | بھوننا | ـ | ـ | ـ | ـ | بھونا ہوا | بھونائی | بھنوانا |
| بَرگشتن | پھرنا | وہ پھرتا ہے | تو پھر | ـ | ـ | پھرا ہوا | پھرت | ـ |

